VOL 6 - ISSUE 65 DECEMBER 2014

# MASALA
## TV FOOD MAG

**RECIPES IN ENGLISH & URDU**




Regd. No. SC-1333
Rs. 120



مصالحہ کے شیفس کے کھانوں کی مزیدار تراکیب' دلچسپ مضامین' ٹپس اور ٹوٹکوں کا مجموعہ



BAKE PARLOR®

سب ہی کھاتے ہیں

# بیک پارلر ریسپیز...

## اب مٹن اور بیف کے ساتھ بھی!

BAKE PARLOR
Tikka Macaroni
تکّہ میکرونی
2 in 1

BAKE PARLOR
Samosa Macaroni
سموسہ میکرونی
2 in 1

### 1 سموسہ میکرونی

- (1 ٹیبل اسپون) نمک ملے پانی میں 5 تا 7 منٹ پاستا ابال کر چھانیں اور 1 چمچ آئل ملا کر علیحدہ رکھ دیں۔
- پین میں 4 چمچ آئل، 300 گرام بیف قیمہ اور پیک میں موجود مصالحے کا ساشے ڈال کر گوشت گل جانے تک پکائیں۔
- 1 بڑی پیاز، 4 کھانے کے چمچ کٹا ہوا ہرا دھنیا اور 6 عدد ہری مرچیں ڈال کر بھونیں۔ کچھ دیر علیحدہ رکھیں، پھر پاستا ملائیں۔
- 3 کھانے کے چمچ میدہ اور 1 انڈہ پھینٹ کر پیسٹ بنائیں۔
- سموسے کی پٹی لپیٹیں۔ قیمہ اور پاستا بھریں۔ تیار شدہ پیسٹ سے سموسے بند کریں۔
- تیل گرم کر کے گولڈن براؤن ہونے تک سموسوں کو ڈیپ فرائی کریں۔

### 2 اچاری میکرونی

- (1 ٹیبل اسپون) نمک ملے پانی میں 5 تا 7 منٹ پاستا ابال کر چھانیں اور 1 چمچ آئل ملا کر علیحدہ رکھ دیں۔
- پین میں 7 چمچ آئل، 1 پیاز (درمیانی، کٹی ہوئی)، 1 چمچ ادرک اور 1 چمچ لہسن پیسٹ ملا کر کچھ دیر بھونیں۔
- 300 گرام بون لیس مٹن بوٹی (چوکور کٹی ہوئی) اور پیک میں موجود مصالحے کا ساشے ڈال کر کچھ دیر بھونیں۔ پھر 1 کپ پانی ملا کر گوشت گل جانے تک پکائیں۔
- آدھا کپ دہی، 4 عدد ہری مرچیں (درمیان سے کٹی ہوئی) ڈال کر تیز آنچ پر 5 منٹ پکائیں۔ پاستا ملا کر پیش کریں۔



### 3 بیف فجیتا اسپیگھٹی

- (1 ٹیبل اسپون) نمک ملے پانی میں 5 تا 7 منٹ پاستا ابال کر چھانیں اور 1 چمچ آئل ملا کر علیحدہ رکھ دیں۔
- پین میں 3 چمچ آئل، 1 چمچ کٹا ہوا لہسن ڈال کر کچھ دیر بھونیں۔ 300 گرام بون لیس بیف بوٹی (لمبائی میں کٹی ہوئی) ملا کر بھونیں، پھر پیک میں موجود مصالحے کا ساشے ملا کر گوشت گل جانے تک پکائیں۔
- 2 چمچ مکئی کا آٹا، 3 کپ پانی میں ملا کر پین میں ڈالیں اور مستقل چمچ چلائیں۔ 1 سرخ لال مرچ (درمیان سے کٹی ہوئی) اور 1 پیاز (درمیانی، کٹی ہوئی) ملا کر کچھ دیر مزید پکائیں۔
- اب 2 عدد کٹے ہوئے ٹماٹر کے ٹکڑے ڈالیں اور تمام اشیاء کو بیک پارلر اسپیگھٹی کے ساتھ ملائیں۔ گرما گرم پیش کریں۔

### 4 بیف کیجن اسپیگھٹی

- (1 ٹیبل اسپون) نمک ملے پانی میں 5 تا 7 منٹ پاستا ابال کر چھانیں اور 1 چمچ آئل ملا کر علیحدہ رکھ دیں۔
- پین میں 3 چمچ آئل، 1 پیاز (درمیانی، کٹی ہوئی)، 1 چمچ کٹا ہوا لہسن ڈال کر ہلکا براؤن ہونے تک بھونیں۔
- 300 گرام بون لیس بیف بوٹی (چوکور کٹی ہوئی) ملا کر 3 منٹ بھونیں۔
- اب 3 چمچ میدہ اور پیکٹ میں موجود مصالحے کا ساشے اور 5 کپ پانی ڈال کر ابال آنے تک چمچ چلائیں اور گوشت گل جانے تک پکائیں۔
- مزید 5 منٹ بھونیں اور پاستا کے ساتھ پیش کریں۔




### 5 مٹن تکہ میکرونی

- (1 ٹیبل اسپون) نمک ملے پانی میں 5 تا 7 منٹ پاستا ابال کر چھانیں اور 1 چمچ آئل ملا کر علیحدہ رکھ دیں۔
- پین میں 3 چمچ آئل، 1 پیاز (درمیانی، کٹی ہوئی)، 2 چمچ کٹا ہوا لہسن ڈال کر 3 منٹ بھونیں۔ اب 500 گرام مٹن بوٹی ڈال کر 5 منٹ مزید بھونیں۔
- پھر 3 چمچ میدہ ملا کر 2 منٹ تک مزید فرائی کریں۔
- اب 4 کپ پانی ملا کر ابال آنے تک چمچ چلائیں اور گوشت گل جانے تک پکائیں۔
- ہری مرچوں اور تیار شدہ میکرونی کے ساتھ پیش کریں۔




www.bakeparlor.com

STARCREST

# MASALA
## TV FOOD MAG




Volume 6 - Issue 65 December 2014

# Content










## محترم قارئین

السلام وعلیکم!

سال 2014ء اپنی تمام اچھائیوں اور خامیوں سمیت اپنے اختتام کو پہنچا۔ سیاسی' معاشی اور معاشرتی اعتبار سے اس سال بھی بہت سی ناکامیاں اور بہت سے مسائل سامنے آئے جن کا تذکرہ ہر پلیٹ فارم پر ہوتا ہے لیکن اس کے ساتھ ہی ساتھ ملک میں آنے والی خوشگوار اور مثبت تبدیلیاں بھی سامنے آئی ہیں جنہیں اُجاگر کرنے کی اشد ضرورت ہے۔ سب سے خوشگوار امر پاکستان میں ملکی اور غیر ملکی سرمایہ کاروں کی دلچسپی ہے۔ اس سال پاکستان میں کئی اہم سرمایہ کاروں جن میں جانی راکٹس' کول اسٹون کریمری' اسٹیک اسکیپ' مکڈونلڈ اور ٹی جی آئی ایف شامل ہیں' نے پاکستان کی ترقی کو نظر میں رکھتے ہوئے یہاں اپنی فرنچائز یا مزید برانچیں قائم کرنے کا فیصلہ کیا۔ مقامی سرمایہ کار بھی چیٹر باکس' لوازا' ایسپریسو' کیفے ذوق سمیت متعدد منصوبوں کے ذریعے میدان میں نظر آئے۔ ملک میں ہونے والی سرمایہ کاری اس اعتبار سے بھی انتہائی خوش آئند ہے کہ اس کے ذریعے ملازمتوں کے مواقع سامنے آتے ہیں جو خوشحالی کی جانب ایک قدم قرار دیا جاتا ہے۔ آج ہمیں ہر جانب تبدیلی کی بازگشت سنائی دیتی ہے۔ اس تبدیلی کو مثبت رُخ پر دیکھا جائے تو ہمیں کل سے زیادہ آج اپنے ہر عمر کے لوگوں میں جذبہ حب الوطنی نظر آتا ہے۔ یہی جذبہ ملک کو ترقی کی جانب گامزن کرنے اور خود کو دیگر ممالک سے آگے لانے جدوجہد بیدار کرتا ہے' پاکستانی کرکٹ ٹیم کی بہترین اور حیران کن کارکردگی اس کی ایک بہترین مثال قرار دی جاسکتی ہے۔

جذبہ حب الوطنی اگر اسی طرح سے پروان چڑھتا رہا تو ہمارے مفادات خود تک محدود نہیں رہیں گے بلکہ ہم اپنے اردگرد نظر آنے والے ہر شخص کی بابت سوچیں گے' ہم بحیثیت انسان ایک دوسرے کی قدر کریں گے۔ وطن کی محبت سے سرشار معاشرے میں صبر' برداشت' تحمل' دیانت داری' فراخدلی' رحمدلی' شفقت اور محبت جیسے خواص پیدا ہوجاتے ہیں۔ اگر ہم اپنے معاشرے میں بیدار ہوتے ہوئے جذبہ حب الوطنی کو پروان چڑھانے میں اپنا اپنا کردار ادا کریں تو کوئی دیر نہیں کہ ہمارا معاشرہ ایک مثالی معاشرہ بن کر سامنے آئے۔

ہر سال دسمبر کی 10 تاریخ کو دنیا بھر میں انسانی حقوق کا عالمی دن منایا جاتا ہے۔ اس دن کو منانے کا مقصد دنیا کے ہر انسان کے لئے آزادی کی نعمت اور ظلم و ناانصافی نیز ہر طرح کے امتیازی سلوک سے نجات ہے۔ آج سے 61 سال قبل انسانی حقوق (human rights) کا آفاقی منشور اقوام متحدہ کی تصدیق شدہ دستاویز اور قرارداد سامنے آئی جو 10 دسمبر 1948ء کو پیرس کے مقام پر منظور کی گئی جس کی رو سے دنیا بھر میں پہلی بار ان تمام انسانی حقوق بارے اتفاق رائے پیدا کیا گیا جو ہر انسان کا بنیادی حق ہے اور جو بلا امتیاز فراہم کیا جانا چاہئے۔

انسانی حقوق کا عالمی دن ایک دوسرے کی قدر کرنے کا متقاضی ہے۔ لوگ بھوک' پیاس' غربت' جہالت' کم علمی' سیاسی شعور کی کمی' بے روزگاری اور تنگ دستی کا شکار ہیں۔ ہر مسئلے کے حل کے لئے حکام بالا کی جانب دیکھنا مناسب نہیں ہے' اپنی ذمہ داریوں کو محسوس کرتے ہوئے اپنے طور پر مسائل کے حل کی راہیں نکالنا ہی احسن قدم ہوسکتا ہے۔ آیئے ہم اپنی اپنی سطح پر اپنے لوگوں کو ان مسائل سے نجات دلانے کی کوشش کرتے ہیں۔ اگر ہم اپنی کوششوں سے کسی ایک انسان کی زندگی کو بھی بہتر کر پائیں تو یقیناً یہ معاشرے کی بہتری کے لئے ایک اہم سنگ میل ہوگا کیوں کہ قطرہ قطرہ ہی سمندر بنتا ہے۔

شہناز رمزی

چیف ایڈیٹر۔ سلطانہ صدیقی' ایڈیٹر۔ شہناز رمزی' جائنٹ ایڈیٹر۔ شازیہ انوار
ایڈیٹوریل اسسٹنٹ۔ نصر خان' اسسٹنٹ ایڈیٹر۔ معاذ احمد
سینئر ویژولائزر۔ سید نبیل احمد' ڈیزائنر۔ یوسف رضوی' عکاسی۔ حارث عثمانی' احسن قریشی' ایڈورٹائزنگ منیجر۔ منور حسین بھٹی munawar.h@masalatv.tv - فون: 03333222353
ڈسٹری بیوٹر۔ رہبر نیوز ایجنسی 0333 216 8390 پرنٹر۔ یونی پرنٹ
ہم نیٹ ورک لمیٹڈ۔ 10/11' حسن علی اسٹریٹ' بلمقابل آئی آئی چندریگر روڈ کراچی۔ 74000 پاکستان یو۔اے۔این: 111-486-111 (کراچی) فیکس: 92-21-32628640
مزید معلومات کے لئے: shanaz.ramzi@hum.tv آن لائن خریداری کے لئے: http://www.masala.tv/masalamag/





# ڈینگی بخار۔ احتیاط علاج سے بہتر ہے

**ڈینگی بخار سے بچاؤ کی نہ کوئی دوا ہے اور نہ ہی کوئی ویکسین' اسے صرف حفاظتی امور سے روکا جاسکتا ہے**

شازیہ انوار

جیسے ہی موسم سرد ہوائیں ہم تک پہنچاتا ہے اس کے ساتھ مختلف طرح کے مچھر بھی ہمارا استقبال کرتے ہیں' اُن میں ایک ایڈیز انجپٹی بھی ہے جس نے اپنے ڈینگی جرثومے فلاوی سے دنیا بھر کو خوف میں مبتلا کر رکھا ہے۔

ایڈیز انجپٹی کے جراثیموں سے پیدا ہونے والی بیماری کو طبی اصطلاح میں ڈینگو ہیمرجک فیور (dengue hemorrhagic fever) کہتے ہیں۔ اس بخار کا سبب بننے والا جرثومہ فلاوی (flavi) سب سے پہلے فلپائن اور تھائی لینڈ میں پایا گیا۔ ڈینگی وائرس کا سبب بننے والا مادہ مچھر ایڈیز انجپٹی (aedes egypti) لاطینی امریکہ سے مصر منتقل ہوا۔ 1950ء میں پہلی بار ایشیائی ممالک میں ڈینگی بخار کی تشخیص کی گئی۔ ڈینگی کا جرثومہ 1970ء سے قبل صرف 9 ممالک میں پایا جاتا تھا' تاہم 1995ء کے بعد اس جرثومے کی شدت میں تیزی آ گئی۔ عالمی ادارہ صحت کے مطابق دنیا میں ہر سال 5 کروڑ سے زائد افراد اس کا شکار بنتے ہیں جب کہ مرنے والوں کی تعداد سالانہ 20 ہزار سے زائد ہے۔ دنیا کے 100 کے قریب ممالک میں ڈینگی جرثومے پھیلانے والے 38 اقسام کے مچھر ہیں جس میں سے پاکستان میں صرف ایک قسم کا مچھر پایا جاتا ہے۔

ان جرثوموں کا سبب بننے والی مخصوص مادہ مچھر صاف پانی' پانی جمع کرنے والے ٹینک' گملوں' نکاسی آب' بارش کے صاف پانی' جھیل' ساکن پانی' گھریلو واٹر ٹینک کے آس پاس' صاف پانی کے بھرے ہوئے برتنوں' گُل دانوں اور گملوں میں پرورش پا کر طلوع آفتاب یا غروب آفتاب کے وقت انسانوں پر حملہ آور ہوتی ہے۔ اگر نزلے کے ساتھ شدید بخار' سر' آنکھوں کے ڈیلوں' پٹھوں اور جسم کے جوڑوں میں درد ہو تو سمجھ جائیں کہ ڈینگی مچھر اپنا کام کر گیا ہے۔ اس بخار میں خون میں موجود پلیٹ لٹس (platelets) کی تعداد کم ہو جاتی ہے جس کی وجہ سے جسم کے کئی حصوں سے خون بہہ نکلتا ہے۔ جلد کے نیچے خون جم کر سُرخ دھبے اور نشانات چھوڑ جاتا ہے۔ اس بیماری کا دورانیہ 6 سے 7 دن ہے لیکن بعض اوقات یہ جان لیوا شکل اختیار کر جاتی ہے۔







ڈینگی بخار سے بچاؤ کی نہ کوئی دوا ہے اور نہ ہی کوئی ویکسین' اسے صرف حفاظتی امور سے روکا جا سکتا ہے۔ طبّی ماہرین کے مطابق ڈینگی بخار کی صورت میں احتیاط علاج سے بہتر ہے جس کی وجہ سے اس بخار میں مبتلا ہونے کے امکانات کم ہو جاتے ہیں۔ احتیاطی تدابیر کے طور پر اپنی خوراک میں سرکے اور پیاز کا استعمال بڑھا دیں۔ گھر میں مختلف جگہوں پر کافور رکھیں' کافور کو کسی تیل یا کریم میں شامل کر کے جسم پر لگائیں' اس سے مچھر قریب بھی نہیں آتے۔ ڈینگی مچھروں سے بچاؤ کے لئے لیمن گراس کو گھروں میں رکھا جائے۔ پپیتے کا پودا ڈینگی مچھر سے بچاؤ کے لئے قدرتی ڈھال ہے' اس لئے ہر شہری کو پپیتے کا پودا اپنے گھروں میں جب کہ حکومت کو پارکوں اور شاہراہوں کے کنارے لگانے کا اہتمام کرنا چاہئے۔ صاف پانی کی ٹنکی' بالٹی' ڈرم' کنستر' پھولدان' گملے کے نیچے رکھے ہوئے برتن اور بوتلوں میں رکھے گئے پودوں کو اچھی طرح ڈھانپ کر رکھیں تا کہ مچھر ان میں پرورش نہ پا سکیں۔ مچھروں سے بچاؤ کے لئے کھڑکیوں اور دروازوں پر جالیاں لگوائیں۔ طلوع اور غروب آفتاب کے اوقات میں جسم کے کھلے حصوں کو ڈھانپ کر رکھیں اور مچھر بھگاؤ لوشن (repellent) لگائیں۔ گھروں میں مچھر مار اسپرے یا کوائل کا بھی استعمال کریں۔

ڈینگی بخار کے علاج کے لئے پپیتے کے پتوں پر دنیا کے بیشتر ممالک سری لنکا' ملائشیا' تھائی لینڈ' فلپائن' بھارت اور پاکستان میں متعدد سائنسی تحقیقات جاری ہیں' حال ہی میں آسٹریلیا کے شہر میلبورن میں ہونے والی کانفرنس میں بھی پپیتے کے پتوں سے ڈینگی کا علاج موضوع بحث رہا۔ پپیتے کے پتوں میں معدنیات' حیاتین' انزائمز' غیر تکسیدی اجزاء' کیروٹینائیڈز اور بائیوفلیوونائیڈز کی کثیر مقدار پائی جاتی ہے۔ ڈینگی بخار میں مبتلا افراد پپیتے کے تازہ پتوں کو اچھی طرح سے دھوئیں اور تھوڑے سے پانی کے ہمراہ بلینڈر میں پیس لیں۔ اس میں سے ایک چائے کا چمچہ صبح و شام 3 دن تک مسلسل استعمال کریں۔ یہ جوس 2 گھنٹوں کے بعد سے ہی پلیٹ لیٹس (platelets) بنانا شروع کر دیتا ہے۔ ڈینگی بخار سے مکمل شفایابی کے لئے سیب اور انار کا جوس یا پھل بھی ہمراہ استعمال رکھیں۔ ڈینگی سے بچاؤ کے لئے بھی احتیاطی تدبیر کے طور پر بھی پپیتے کے پتوں کا جوس استعمال کیا جا سکتا ہے۔

ڈینگی بخار کے لئے شہد بھی بہترین ہے۔ ایک کھانے کا چمچہ شہد ایک پیالی نیم گرم پانی میں ملا کر صبح نہار منہ جبکہ دوپہر و رات کھانے سے ایک گھنٹہ قبل استعمال کرنا چاہئے۔ پروپولس (رائل جیلی) شہد کی مکھی کے چھتے سے نکلتا ہے جو ایک طاقتور جراثیم کش ہے۔ یورپ میں یہ عام دستیاب ہے' پاکستان میں ہم شہد نکالے ہوئے کسی چھتے سے حاصل کر سکتے ہیں۔ اس چھتے کے 3 3 گرام کے ٹکڑے کاٹ لیں اور ایک ٹکڑا دن میں 4 مرتبہ چبا کر رس چوس لیں' اس سے رائل جیلی کی مطلوبہ مقدار حاصل ہو جائے گی۔ اس سے قوت مدافعت بڑھ کر ڈینگی کے جراثیم کو نقصان پہنچانے سے روک دیتی ہے۔ کالی مرچ' کلونجی' چرائتہ اور افسنتین (پنساری کی دکان پر دستیاب ہیں) ہر ایک 10 گرام باریک پیس لیں اور اس میں سے ایک گرام دن میں 3 مرتبہ صبح دوپہر شام پانی کے ہمراہ پئیں۔ ڈینگی بخار کے مریض اجوائن و پودینے کے پتوں کا قہوہ پئیں اور اپنی غذا میں حیاتین بڑھا دیں۔ چاول' مونگ کی دال' کھچڑی' شلجم' چقندر' گاجر' بند گوبھی' انگور' انار' سنگترہ' موسمی اور میٹھے اس مرض میں مفید ہیں۔ قائداعظم یونیورسٹی اسلام آباد کی ایک تحقیق کے مطابق سیب کے جوس میں لیموں کے چند قطرے ڈالنے سے جسم میں پلیٹ لٹس کی تعداد میں خاطر خواہ اضافہ ہو جاتا ہے۔ ■

# سائنس اور صحت

جدید سائنسی تحقیقات کے نتیجے میں سامنے آنے والی رپورٹ اور خبروں پر مشتمل سلسلہ

## املی کھائیں

املی کا استعمال کھانوں کو پُرلطف بنانے اور خصوصاً مشروبات کو مزیدار بنانے کے لئے بکثرت کیا جاتا ہے لیکن املی کے طبی فوائد بھی کچھ کم نہیں ہیں۔ املی ہاضمے کو بہتر کرتی ہے اور قبض سے نجات دلاتی ہے۔ املی میں پایا جانے والا ٹارٹرک ایسڈ اور ریشہ بڑی آنت کے سرطان سے بچاتا ہے۔ املی کا گُودا خون میں کولیسٹرول کی زیادتی اور دل کی بیماریوں سے محفوظ رکھتا ہے۔ املی میں حیاتین الف پایا جاتا ہے جو بصارت کو تقویت دیتا ہے اور آنکھوں کو خشکی سے بچاتا ہے۔ املی قوت مدافعت میں اضافہ کرتی ہے' کئی طرح کی سوزش سے بچاتی ہے اور بخار میں بھی مفید ثابت ہوتی ہے۔ املی میں پائے جانے والے غیر تکسیدی اجزاء جلد کو سوزش سے بچاتے ہیں اور اسے تروتازہ اور صحتمند رکھتے ہیں۔

## سیاہ کافی' دانتوں کے لئے نہایت مفید

سائنسدانوں نے ایک حالیہ تحقیق میں معلوم کیا ہے کہ دیگر فوائد کے علاوہ بلیک کافی کو دانتوں کے لئے بھی مفید پایا گیا ہے۔ برازیل میں ہونے والی اس تحقیق نے انکشاف کیا ہے کہ چینی اور دودھ کے بغیر' کافی کا مناسب استعمال دانتوں کو خراب اور کمزور ہونے سے بچاتا ہے۔ ریوڈی جنیرو کی فیڈل یونیورسٹی میں یہ تجربات کافی کے کین فورا نامی بیجوں پر کئے گئے۔ ان بیجوں کو دنیا کی 30 فیصد کافی بنانے کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔ سائنسدانوں نے معلوم کیا کہ بلیک کافی دانتوں پر جراثیموں کی تہہ نہیں جمنے دیتی جس کی وجہ سے دانتوں کو کیڑا نہیں لگتا۔ دانتوں کا کیڑا دانت خراب کرنے کی سب سے بڑی وجہ ہے۔

## چکوترے کھائیں' موٹاپا بھگائیں

چکوترا دیکھنے میں موسمی جیسا ہوتا ہے لیکن جسامت میں ان سے بڑا ہوتا ہے۔ اس کے پھل کا چھلکا زرد جبکہ گُودا سُرخی مائل ہوتا ہے۔ یہ پھل ذائقے اور لذت کے ساتھ بے پناہ فوائد کا حامل ہے۔ طبی ماہرین اسے ذیابیطس کے مرض کے لئے بھی مفید قرار دیتے ہیں۔ چکوترے دل کو تقویت اور فرحت بخشتا ہے۔ یہ معدے کی تیزابیت اور گرمی کو دور کرتا ہے۔ جگر کی خرابی کی صورت میں چکوترے کھائیں۔ تھکان اور بخار کو دُور کر کے پیاس بجھاتا اور بھوک لگاتا ہے۔ اس کا مسلسل استعمال چہرے پر سُرخی لاتا ہے۔ چکوترا خون صاف کرتا ہے' چہرے سے کیل چھائیاں' داغ اور دھبے دُور کرتا ہے۔ مزے کی بات یہ ہے کہ اسے ذیابیطس کے مریض بے فکر ہو کر استعمال کر سکتے ہیں۔ بڑھے ہوئے وزن کے مالک افراد مسلسل چکوترے کھائیں تو موٹاپا بھاگ جاتا ہے۔ چکوترے کو چھیل کر کاشیں بنا کر ہلکا نمک اور مرچ سیاہ چھڑک کر استعمال کریں۔ اگر نمک سے پرہیز ہو تو بغیر نمک استعمال میں لائیں۔ ■






## Mutton Cauliflower

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton | ½ kg |
| Cauliflower (only flowers) | 1 head |
| Red chilli powder | 1 tbsp |
| Turmeric powder | 1 tsp |
| Garlic/ginger paste | 1 tbsp |
| Onions (finely cut) | 2 |
| Ginger (finely cut) | 2 tbsp |
| Fresh coriander (finely cut) | 1 bunch + for sprinkling |
| Small green chillies (whole) | 4 |
| Hot water | 2 cups |
| Salt | to taste |
| Oil | 1 cup |

### Method:

- Cook mutton, water, onions, ginger/garlic, red chillies, turmeric and salt till tender.
- Add cauliflower; fry; add remaining ingredients; fry lightly; keep on dum.
- Dish out; sprinkle coriander; serve.

## گوبھی گوشت

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کا گوشت | ½ کلو |
| پھول گوبھی (صرف پھول) | ایک عدد |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی ہلدی | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| ادرک (باریک کٹی ہوئی) | 2 کھانے کے چمچے |
| ہرا دھنیا (باریک کٹی ہوئی) | ایک گڈی+ چھڑکنے کے لئے |
| ثابت چھوٹی والی ہری مرچیں | 4 عدد |
| گرم پانی | 2 پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ایک پیالی |

### ترکیب:

دیگچی میں گوشت' پانی' پیاز' لہسن ادرک' لال مرچ' ہلدی اور نمک ڈال کر گوشت گلنے تک پکائیں۔ اس میں گوبھی ڈال کر ہلکا سا بھونیں' پھر باقی اجزاء ڈال کر دم پر رکھ دیں۔ مزیدار گوبھی ڈش میں نکالیں اور ہرا دھنیا چھڑک دیں۔







## Mayo Fried Chicken

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken breasts | 4 |
| Mayonnaise | 1 cup |
| Breadcrumbs | 2 cups |
| Eggs (beaten) | 5 |
| Cornflour | ½ cup |
| Refined flour | ½ cup |
| Mustard powder | 1 tsp |
| Baking powder | 1 tsp |
| Sugar | 1 tsp |
| Garlic paste | 1 tbsp |
| Red chillies (crushed) | 1 tbsp |
| Black pepper (crushed) | ½ tbsp |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |
| Potatoes (fried) | as accompaniment |

### Method:

- Mix mayonnaise, red chillies, mustard powder, garlic, sugar, black pepper, cornflour, flour, baking powder and salt in a bowl.
- Coat breast pieces first with mayonnaise, then eggs and finally breadcrumbs.
- Heat oil in a frying pan; fry breast pieces golden one at a time, from both sides; dish out with potatoes.

## مایوفرائیڈ چکن

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کے سینے | 4 عدد |
| مایونیز | ایک پیالی |
| ڈبل روٹی کا چورہ | 2 پیالی |
| انڈے (پھینٹے ہوئے) | 5 عدد |
| کارن فلور | ½ پیالی |
| میدہ | ½ پیالی |
| مسٹرڈ پاؤڈر | ایک چائے کا چمچہ |
| بیکنگ پاؤڈر | ایک چائے کا چمچہ |
| چینی | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن | ایک کھانے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی لال مرچ | ایک کھانے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ½ کھانے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |
| آلو (تلے ہوئے) | ہمراہ پیش کرنے کے لئے |

### ترکیب:

ایک پیالے میں مایونیز' لال مرچ' مسٹرڈ پاؤڈر' لہسن' چینی' کالی مرچ' کارن فلور' میدہ' بیکنگ پاؤڈر اور نمک ملائیں۔ مرغی کے سینوں کو پہلے مایونیز' پھر انڈے اور ڈبل روٹی کے چورے میں لپیٹ لیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کریں اور ایک ایک مرغی کا سینہ فرائنگ پین میں دونوں جانب سے سنہری تل کر نکال لیں۔ مزیدار مرغی آلوؤں کے ہمراہ پیش کریں۔






## Ginger Mutton Curry

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton | ½ kg |
| Lemon juice | 2 tbsp |
| Onions (finely cut) | 2 |
| Green chillies | 10 |
| Yogurt (whipped) | ½ cup |
| Turmeric powder | 1 tsp |
| Garlic/ginger paste | 1 tbsp |
| Black pepper (crushed) | ½ tbsp |
| Ginger (finely cut) | 2 tbsp + for sprinkling |
| Hot water | ½ cup |
| Salt | to taste |
| Oil | 1 cup |

### Method:

- Heat oil in a pot; fry onions golden.
- Add mutton, ginger/garlic, turmeric, and salt; cook till dry.
- Add water; cook till meat is tender; add yogurt cook till oil separates.
- Add pepper, green chillies, ginger and lemon; keep on dum; dish out.
- Garnish with ginger; serve.

## جنجر مٹن کری

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کا گوشت | ½ کلو |
| لیموں کا رس | 2 کھانے کے چمچے |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| ہری مرچیں | 10 عدد |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | ½ پیالی |
| پسی ہوئی ہلدی | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ½ کھانے کا چمچہ |
| ادرک (باریک کٹی ہوئی) | 2 کھانے کے چمچے + چھڑکنے کے لئے |
| گرم پانی | ½ پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ایک پیالی |

### ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کر کے پیاز سنہری کریں۔ اس میں گوشت، لہسن ادرک، ہلدی اور نمک ڈال کر گوشت کا اپنا پانی خشک ہونے تک پکائیں۔ اس میں پانی شامل کر کے گوشت گلنے تک پکائیں، پھر دہی ڈال کر تیل علیحدہ ہونے تک بھونیں۔ اس میں کالی مرچ، ہری مرچ، ادرک اور لیموں ملا کر دم پر رکھ دیں۔ مزیدار مٹن ادرک چھڑک کر پیش کریں۔





Handi

## Gram Flour Rotiyan (tortillas)

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Gram flour (sieved) | 1 kg |
| Whole-wheat flour (sieved) | 2 cups |
| Mint (chopped) | 1 bunch |
| Red chilli powder | ½ tbsp |
| Fresh coriander (chopped) | 1 bunch |
| Cumin seeds | ½ tsp |
| Green chillies (chopped) | 4 |
| Salt | to taste |
| Clarified butter | ½ cup |

### Method:

- Mix all ingredients except clarified butter; knead with luke-warm water into dough slightly harder than normal dough; set aside for a little while.
- Roll out into small tortillas; roast on an iron griddle from both sides; remove.
- Apply clarified butter on top; serve hot.

## بیسن کی روٹیاں

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| بیسن (چھنا ہوا) | ایک کلو |
| آٹا (چھنا ہوا) | 2 پیالی |
| پودینہ (چوپ کیا ہوا) | ایک گڈی |
| پسی ہوئی لال مرچ | ½ کھانے کا چمچہ |
| ہرا دھنیا (چوپ کیا ہوا) | ایک گڈی |
| سفید زیرہ | ½ چائے کا چمچہ |
| ہری مرچیں (چوپ کی ہوئی) | 4 عدد |
| نمک | حسب ذائقہ |
| گھی | ½ پیالی |

### ترکیب:

بیسن میں علاوہ گھی باقی تمام اجزاء نیم گرم پانی ڈال کر عام آٹے کی نسبت تھوڑا سخت گوندھ لیں۔ اسے تھوڑی دیر کے لئے رکھ دیں۔ آٹے کی چھوٹی روٹیاں بیل لیں' انہیں توے پر دونوں جانب سے سینکیں' پھر اُتار کر گھی لگائیں اور گرما گرم پیش کریں۔




## Egg Halwa

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Eggs | 8 |
| Whole dried milk | ½ kg |
| Green cardamoms | 8 |
| Sugar | 2 cups + 1 tbsp |
| Orange food coloring | a pinch |
| Pistachios (boiled and peeled) | 15 |
| Almonds (boiled and peeled) | 15 |
| Clarified butter | 2 cups |
| Sterling silver leaves | for garnishing |

### Method:

- Mix cardamoms and 1 tbsp sugar; grind.
- Mix eggs with dried milk, sugar, food colour and cardamoms; beat with an electric beater; add clarified butter.
- Fry in a wok while stirring vigorously.
- When clarified butter begins to separate fry lightly till well mixed; dish out.
- Garnish with almonds, pistachios and silver leaves; serve.

## انڈوں کا حلوہ

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| انڈے | 8 عدد |
| کھویا | ½ کلو |
| چھوٹی الائچیاں | 8 عدد |
| چینی | 2 پیالی +ایک کھانے کا چمچہ |
| زردے کا رنگ | ایک چٹکی |
| پستے (اُبلے اور چھلے ہوئے) | 15 عدد |
| بادام (اُبلے اور چھلے ہوئے) | 15 عدد |
| گھی | 2 پیالی |
| چاندی کے ورق | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

الائچیوں کو ایک کھانے کا چمچہ چینی ملا کر پیس لیں۔ انڈوں میں کھویا، چینی، زردے کا رنگ اور الائچیاں ملائیں۔ انہیں الیکٹرک بیٹر کی مدد سے یکجان کرلیں، پھر گھی ملا لیں۔ اس آمیزے کو کڑاہی میں ڈالیں اور تیز تیز چمچہ چلاتے ہوئے بُھونیں۔ گھی علیحدہ ہونے لگے تو تمام اجزاء یکجان ہونے تک آہستہ آہستہ بُھونیں اور ڈش میں نکال لیں۔ اس پر بادام اور پستے چھڑک دیں اور چاندی کے ورق سے سجادیں۔




## Upside-down Pasta

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken mince | 250 grams |
| Pasta (boiled) | 2 cups |
| Spinach (chopped) | 100 grams |
| Potatoes (chopped) | 2 |
| Carrots (chopped) | 2 |
| Capsicum (copped) | 1 |
| French beans (chopped) | 100 grams |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Garlic/ginger (chopped) | 1 tbsp |
| Oregano | ½ tsp |
| Tomatoes (chopped) | 3 |
| Tomato ketchup | 1 tbsp |
| Red chilli powder | ½ tsp |
| Mozzarella cheese (grated) | 150 grams |
| Eggs | 2 |
| Flour | 5 tbsp |
| Salt | to taste |
| Butter | 3 tbsp + for brushing |
| Carrots (finely cut) | for garnishing |

### Method:

- Melt butter in a pot; add mince, ginger/garlic; fry.
- Add tomatoes, potatoes, carrots, capsicum, spinach, french beans, ketchup, red chillies, oregano, pasta, black pepper, and salt; cook for a few minutes and remove from flame.
- Add cheese and eggs; brush butter on a Pyrex dish; sprinkle flour on top; add mince.
- Bake in a pre-heated oven to 200°C for 15 minutes; remove; invert Pyrex dish on a serving dish, and remove the Pyrex dish.
- Garnish pasta with carrots; serve.

## اپ سائیڈ ڈاؤن پاستا

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کا قیمہ | 250 گرام |
| پاستا (اُبلا ہوا) | 2 پیالی |
| پالک (چوپ کی ہوئی) | 100 گرام |
| آلو (چوپ کیے ہوئے) | 2 عدد |
| گاجر (چوپ کی ہوئی) | 2 عدد |
| شملہ مرچ (چوپ کی ہوئی) | ایک عدد |
| فرنچ بینز (چوپ کی ہوئی) | 100 گرام |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| لہسن ادرک (چوپ کیا ہوا) | ایک کھانے کا چمچہ |
| اوریگانو | ½ چائے کا چمچہ |
| ٹماٹر (چوپ کیے ہوئے) | 3 عدد |
| ٹماٹو کیچپ | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| موزریلا پنیر (کدوکش) | 150 گرام |
| انڈے (پھینٹے ہوئے) | 2 عدد |
| میدہ | 5 کھانے کے چمچے |
| نمک | حسب ذائقہ |
| مکھن | 3 کھانے کے چمچے + چکنا کرنے کے لئے |
| گاجر (باریک کٹی ہوئی) | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

دیگچی میں مکھن پگھلا کر لہسن ادرک اور قیمہ بھونیں۔ اس میں ٹماٹر' آلو' گاجر' شملہ مرچ' پالک' فرنچ بینز' ٹماٹو کیچپ' لال مرچ' اوریگانو' کالی مرچ اور نمک ملا کر چند منٹ تک پکائیں اور چولہا بند کردیں۔ اس میں پنیر اور انڈے ملالیں۔ پائریکس کی ایک ڈش کو مکھن سے چکنا کریں' اس پر میدہ چھڑکیں اور مرغی کا آمیزہ ڈال دیں۔ ڈش کو پہلے سے گرم اوون میں 200°C پر 15 منٹ تک پکا کر نکال لیں۔ مزیدار پاستا ڈش پر اُلٹا کر کے نکالیں اور گاجر سے سجادیں۔




## Meat with Onion and Olives

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Mutton | ½ kg |
| Onions (finely cut) | 4 |
| Yogurt (whipped) | 250 grams |
| Bay leaves | 3 |
| Dried round, red chillies | 10 |
| Green chillies (whole) | 10 |
| Ginger/garlic (chopped) | 2 tbsp |
| Cinnamons | 3 sticks |
| Cloves (powdered) | 3 |
| Nutmeg and mace | ½ tsp |
| Cardamoms | 4 |
| Black pepper (whole) | 1 tsp |
| Olives | ½ cup |
| Salt | to taste |
| Oil | ½ cup |

### Method:

- Heat oil in a pot; fry onions till colour changes; add all spices.
- When smell emerges add meat; fry; add garlic/ginger, and yogurt; fry.
- Add water and cook till meat is tender.
- Add green chillies, olives and salt; cook till oil separates; dish out and serve.

## پیاز اور زیتون والا گوشت

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| بکرے کا گوشت | ½ کلو |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | 250 گرام |
| تیج پتے | 3 عدد |
| سوکھی گول لال مرچیں | 10 عدد |
| ثابت ہری مرچیں | 10 عدد |
| لہسن ادرک (چوپ کیا ہوا) | 2 کھانے کے چمچے |
| دارچینی | 3 ڈنڈیاں |
| لونگیں | 3 عدد |
| پسی ہوئی جائفل جاوتری | ½ چائے کا چمچہ |
| بڑی الائچیاں | 4 عدد |
| ثابت کالی مرچیں | ایک چائے کا چمچہ |
| زیتون | ½ پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | ½ پیالی |

### ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کرکے پیاز رنگ تبدیل ہونے تک پکائیں۔ اس میں سوکھے مصالحے شامل کریں۔ خوشبو آنے لگے تو گوشت ڈال کر بھونیں، پھر لہسن ادرک اور دہی ڈال کر چند منٹ تک مزید بھوننے کے بعد پانی ڈالیں اور گوشت گلنے تک پکائیں۔ اس میں ہری مرچیں، زیتون اور نمک ملا کر تیل اوپر آنے تک پکا کر ڈش میں نکال لیں۔





## Steamed Fish

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Fish (whole) | 1½ kg |
| Cornflour | 2 tbsp |
| Garlic paste | 3 tbsp |
| Talhar chilli powder | 4 tbsp |
| Dried round chillies (powdered) | 2 tbsp |
| Turmeric powder | 2 tbsp |
| Carom seed (powdered) | ½ tsp |
| Hot spices powder | 1 tsp |
| Cumin seeds (crushed) | 1 tsp |
| Mustard seeds (crushed) | 1 tsp |
| Lemon juice | ½ cup |
| Salt | to taste |
| Olive oil | 2 tbsp |
| Lettuce leaves | for decoration |
| Fresh coriander, ginger (finely cut) | for sprinkling |

### Method:

- Make cuts on fish with knife; marinate with lemon juice, garlic and salt; set aside for 15 minutes.
- Mix remaining ingredients in a bowl; coat fish thoroughly with the batter.
- Wrap fish in an aluminum foil; steam for 20 – 25 minutes.
- Decorate dish with lettuce; place fish on top; garnish with coriander and ginger; serve.

## دَم کی مچھلی

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| سالم مچھلی | 1½ کلو |
| کارن فلور | 2 کھانے کے چمچے |
| پسا ہوا لہسن | 3 کھانے کے چمچے |
| پسی ہوئی تلہار مرچیں | 4 کھانے کے چمچے |
| سوکھی گول گول مرچیں (پسی ہوئی) | 2 کھانے کے چمچے |
| پسی ہوئی ہلدی | 2 کھانے کے چمچے |
| پسی ہوئی اجوائن | ½ چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک چائے کا چمچہ |
| کٹا ہوا سفید زیرہ | ایک چائے کا چمچہ |
| کٹا ہوا رائی دانہ | ایک چائے کا چمچہ |
| لیموں کا رس | ½ پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| زیتون کا تیل | 2 کھانے کے چمچے |
| سلاد پتے | سجانے کے لئے |
| ہرا دھنیا، ادرک (باریک کٹی ہوئی) | چھڑکنے کے لئے |

### ترکیب:

مچھلی پر چھری کی مدد سے نشان لگائیں۔ اس پر لیموں کا رس، لہسن اور نمک لگا کر 15 منٹ کے لئے رکھ دیں۔ ایک پیالے میں باقی تمام اجزاء ملا لیں۔ اس آمیزے کو مچھلی پر اچھی طرح سے لگائیں۔ مچھلی کو المونیم فوائل میں لپیٹیں اور اسے 20 سے 25 منٹ کے لئے اسٹیم کر لیں۔ ڈش کو سلاد پتے سے سجائیں، اس پر مچھلی رکھیں، اس پر ہرا دھنیا اور ادرک چھڑک دیں۔

نوٹ: مچھلی کو تلا بھی جا سکتا ہے اور بیک بھی کیا جا سکتا ہے۔






# Grilled Chicken Balls with Red Sauce

## Chicken balls ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken mince | 700 grams |
| Eggs | 2 |
| Garlic (chopped) | 10 cloves |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| White pepper powder | 1 tsp |
| Breadcrumbs | 1 cup |
| Green chillies | 5 |
| Spring onions | 4 sticks |
| Chinese salt | ½ tsp |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |
| Green chillies, cucumber, tomatoes, lemons | for piercing |

## Sauce Ingredients:

| | |
|---|---|
| Red sauce | 4 tbsp |
| Lemon juice | 2 tbsp |
| Honey | 2 tbsp |
| Chicken stock | ½ cup |
| Oil | 2 tbsp |

## Method:

- Chop chicken ball ingredients in a chopper; shape into small balls. Pierce a spring onion pieces, meatballs, followed by another spring onion onto wooden skewers.
- Heat little oil in a frying pan; fry skewers from all sides; dish out.
- Heat oil in a saucepan; cook red sauce for a few minutes; add honey, stock, and lemon juice; cook till thick; pour sauce on chicken balls.
- Pierce cucumber, tomato, lemon or green chillies at the begining and end of each skewer.

# گرلڈ چکن بالز ود ریڈ ساس

## کوفتوں کے اجزاء

| | |
|---|---|
| مرغی کا قیمہ | 700 گرام |
| انڈے | 2 عدد |
| لہسن (چوپ کیے ہوئے) | 10 جوے |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی سفید مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| ڈبل روٹی کا چورہ | ایک پیالی |
| ہری مرچیں | 5 عدد |
| ہری پیاز | 4 ڈنڈیاں |
| چائنیز نمک | ½ چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |
| ہری مرچیں، کھیرا، ٹماٹر، لیموں | لگانے کے لئے |

## ساس کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| ریڈ ساس | 4 کھانے کے چمچے |
| لیموں کا رس | 2 کھانے کے چمچے |
| شہد | 2 کھانے کے چمچے |
| مرغی کی یخنی | ½ پیالی |
| تیل | 2 کھانے کے چمچے |

## ترکیب:

چوپر میں کوفتوں کے تمام اجزاء یکجان کرلیں۔اس آمیزے کے چھوٹے چھوٹے کوفتے بنائیں۔ لکڑی کی سیخوں کے شروع اور آخر میں ایک ایک ہری پیاز کا ٹکڑا لگائیں اور درمیان میں کوفتے لگادیں۔فرائنگ پین میں تھوڑا سا تیل گرم کریں۔سیخوں کو اُلٹ پلٹ کر کے پکائیں اور ڈش میں نکال لیں۔ساس پین میں تیل گرم کر کے ریڈ ساس چند منٹ پکائیں۔اس میں شہد، یخنی اور لیموں کا رس ملا کر گاڑھا ہونے تک پکائیں۔مزیدار ساس کوفتوں پر لگادیں۔سیخوں کے شروع اور آخر میں ہری پیاز یا ٹماٹر یا لیموں یا ہری مرچیں لگادیں۔






# Fish and Vegetable Sizzling Platter

## Fish ingredients:

| | |
|---|---|
| Fish fillets | 700 grams |
| Garlic paste | 1 tbsp |
| Garlic (chopped) | 6 cloves |
| Onion (finely cut) | 1 |
| Chilli garlic sauce | 1 cup |
| Brown sugar | 2 tbsp |
| Chinese salt | ½ tsp |
| Refined flour | ½ cup |
| Sesame oil | ½ tsp |
| Salt | to taste |
| Oil | for frying |

## Vegetable ingredients:

| | |
|---|---|
| French fries, mixed vegetables (cut and boiled) | 200 grams |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Salt | to taste |
| Butter | 3 tbsp |

## Method:

- Cube fish fillets; marinate with garlic paste, flour and salt; set aside for a few minutes.
- Heat oil in a frying pan; fry fish golden; remove.
- Heat sesame oil in a wok; add onion, garlic, chilli garlic sauce, Chinese salt, brown sugar and salt; cook for a few minutes.
- Add fish; remove from flame.
- Heat butter in separate frying pan; add vegetables, black pepper and salt; cook for a few minutes; remove.
- Heat a sizzling platter; place fish on one side and vegetables and fries on the other; serve.

# مچھلی اور سبزیوں کا سیزلنگ پلیٹر

## مچھلی کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| مچھلی کے فلے | 700 گرام |
| پسا ہوا لہسن | ایک کھانے کا چمچہ |
| لہسن (چوپ کیے ہوئے) | 6 جوے |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| چلی گارلک ساس | ایک پیالی |
| براؤن چینی | 2 کھانے کے چمچے |
| چائنیز نمک | ½ چائے کا چمچہ |
| میدہ | ½ پیالی |
| تل کا تیل | ½ چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | تلنے کے لئے |

## سبزیوں کے اجزاء:

| | |
|---|---|
| فرنچ فرائز، ملی جلی سبزیاں (کٹی اور ابلی ہوئی) | 200 گرام |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| نمک | حسب ذائقہ |
| مکھن | 3 کھانے کے چمچے |

## ترکیب:

مچھلی کے چوکور ٹکڑے کاٹ کر ان پر پسا ہوا لہسن، میدہ اور نمک ملا کر چند منٹ تک رکھیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کریں اور مچھلی کے ٹکڑے سنہری تل کر نکال لیں۔ کڑاہی میں تل کا تیل گرم کریں، اس میں پیاز، لہسن، چلی گارلک ساس، چائنیز نمک، براؤن چینی اور نمک ملا کر چند منٹ تک پکائیں، اس میں مچھلی ملا کر چولہا بند کردیں۔ ایک علیحدہ فرائنگ پین میں مکھن گرم کریں، اس میں سبزیاں، کالی مرچ اور نمک چند منٹ تک پکا کر نکال لیں۔ سیزلنگ پلیٹر کو گرم کریں، اس کے ایک طرف مچھلی، دوسری طرف سبزیاں اور فرائز رکھ کر پیش کریں۔








## Achari (pickled) Macaroni

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces (boneless) | 300 grams |
| Macaroni (boiled) | 2 cups |
| Onion (finely cut) | 1 |
| Garlic paste | 1 tbsp |
| Ginger paste | 1 tbsp |
| Yogurt (whipped) | 1 ½ cups |
| Green chillies (finely cut) | 4 |
| Achari masala (packaged) | 1 tbsp |
| Water | ½ cup |
| Salt | 1 tbsp |
| Oil | 8 tbsp |

### Method:

- Heat oil in a frying pan; fry onion, ginger and garlic.
- Add chicken, achari masala and water; cook till chicken is tender.
- Add yogurt, green chillies and salt; fry on high flame; add macaroni; dish out and serve.

## اچاری میکرونی

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی بوٹیاں (بغیر ہڈی) | 300 گرام |
| میکرونی (اُبلی ہوئی) | 2 پیالی |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| پسا ہوا لہسن | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسا ہوا ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| دہی (پھینٹی ہوئی) | 1½ پیالی |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| اچاری مصالحہ (پیکٹ والا) | ایک کھانے کا چمچہ |
| پانی | ½ پیالی |
| نمک | ایک کھانے کا چمچہ |
| تیل | 8 کھانے کے چمچے |

### ترکیب:

فرائنگ پین میں تیل گرم کرکے پیاز، لہسن اور ادرک ڈال کر بھونیں۔ اس میں مرغی، اچاری مصالحہ اور پانی ڈال کر مرغی گلنے تک پکائیں۔ اس میں دہی، ہری مرچ اور نمک ملا کر تیز آنچ پر بھونیں، پھر میکرونی ملا کر ڈش میں نکال لیں۔








## Thai-Style Red Kebabs

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces (boneless) | ½ kg |
| Capsicum (cubed) | 1 |
| Onion (cubed) | 1 |
| Savoury sriracha sauce | 2 tbsp |
| Sweet chilli sauce | 2 tbsp |
| Soya sauce | 2 tbsp |
| Hoisin sauce | 1 tbsp |
| Coconut milk | 2 tbsp |
| Oil | for frying |

### Method:

- Marinate chicken with sriracha sauce, soya sauce, hoisin sauce, sweet chilli sauce and coconut milk; set aside for ½ hour.
- Pierce one onion cube, a piece of chicken, capsicum cube and another piece of chicken on a wooden skewer; repeat process.
- Make more skewers in the same way.
- Heat little oil in a frying pan; fry skewers from all sides; serve hot.

## تھائی طرز کے لال کباب

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی بوٹیاں (بغیر ہڈی) | ½ کلو |
| شملہ مرچ (چوکور کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| پیاز (چوکو کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| ساوری سری راچا ساس | 2 کھانے کے چمچے |
| سوئٹ چلی ساس | 2 کھانے کے چمچے |
| سویا ساس | 2 کھانے کے چمچے |
| ہوئزن ساس | ایک کھانے کا چمچہ |
| ناریل کا دودھ | 2 کھانے کے چمچے |
| تیل | تلنے کے لئے |

### ترکیب:

مرغی کی بوٹیوں پر ساوری سری راچا ساس، سویا ساس، ہوئزن ساس، سوئٹ چلی ساس اور ناریل کا دودھ ملا کر ½ گھنٹے کے لئے رکھ دیں۔ لکڑی کی سیخ پر ایک پیاز کا ٹکڑا، ایک مرغی کی بوٹی، ایک شملہ مرچ اور ایک مرغی کی بوٹی لگا کر اس عمل کو دہرا دیں۔ اسی انداز میں باقی بوٹیوں کی بھی سیخیں تیار کر لیں۔ فرائنگ پین میں تھوڑا سا تیل گرم کریں۔ سیخیں اس پر الٹ پلٹ کر کے پکائیں اور گرما گرم پیش کریں۔




# Soya Lentil

## Ingredients:

| | |
|---|---|
| Yellow lentils (soaked) | 250 grams |
| Soya (chopped) | 1 cup |
| Red chilli powder | 1 tsp |
| Garlic paste | 1 tsp |
| Turmeric powder | ½ tsp |
| Cumin seeds | ½ tsp |
| Onion (finely cut) | ½ cup |
| Dried, round red chillies | 6 |
| Tomatoes (finely cut) | 2 |
| Green chillies (finely cut) | 2 |
| Salt | 1 tsp |
| Oil | ¼ cup |
| Green chillies, tomato, lemon | for garnishing |

## Method:

- Boil lentils in a pot.
- Add red chillies, garlic, turmeric, cumin and salt; cook till dry.
- Heat oil in a wok; fry onion, red chillies, tomatoes and green chillies.
- Add lentils and soya; keep on dum.
- Dish out; garnish with green chillies, tomato and lemon; serve.

# سویادال

## اجزاء:

| | |
|---|---|
| مونگ کی دال (بھیگی ہوئی) | 250 گرام |
| سویا(چوپ کیا ہوا) | ایک پیالی |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا لہسن | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی ہلدی | ½ چائے کا چمچہ |
| ثابت سفید زیرہ | ½ چائے کا چمچہ |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ½ پیالی |
| سوکھی گول لال مرچیں | 6 عدد |
| ٹماٹر (باریک کٹے ہوئے) | 2 عدد |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| نمک | ایک چائے کا چمچہ |
| تیل | ¼ پیالی |
| ہری مرچیں، ٹماٹر، لیموں | سجانے کے لئے |

## ترکیب:

دال کو دیگچی میں ڈال کر اُبالیں۔اس میں لال مرچ، لہسن، ہلدی، زیرہ اور نمک ڈال کر پانی خشک ہونے تک پکائیں۔کڑاہی میں تیل گرم کر کے پیاز، لال مرچیں، ٹماٹر اور ہری مرچیں تلیں۔اس میں دال اور سویا ملا کر دم پر رکھ دیں۔مزیدار دال ڈش میں نکالیں، اسے ہری مرچوں، ٹماٹر اور لیموں سے سجا کر پیش کریں۔








## Mince and Fries Casserole

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef mince | ½ kg |
| Potatoes (cut lengthwise) | 2 cups |
| Onions (finely cut) | 1 cup |
| Refined flour | 2 tbsp |
| Tomato puree | ½ cup |
| Cheddar cheese (grated) | 1 cup |
| Red chillies (crushed) | 1 tsp |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Mustard powder | ½ tsp |
| Worcestershire sauce | 2 tbsp |
| Salt | 1 tsp |
| Oil | ¼ cup |

### Method:

- Heat oil in a pot; fry onions for 5 minutes.
- Add mince, pepper, chillies, mustard, Worcestershire sauce, tomato purée and salt; cook till dry.
- Add flour. Remove from flame.
- Brush oil on a pyrex dish; layer with mince; sprinkle cheese on top. Layer with potatoes.
- Bake in a pre-heated oven at 180° C for 20 minutes; remove.

## قیمے اور فرائز کا کیسرول

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ | ½ کلو |
| آلو (لمبائی میں کٹے ہوئے) | 2 پیالی |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ایک پیالی |
| میدہ | 2 کھانے کے چمچے |
| ٹماٹو پیوری | ½ پیالی |
| چیڈر پنیر (کدوکش) | ایک پیالی |
| کُٹی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| مسٹرڈ پاؤڈر | ½ چائے کا چمچہ |
| ووسٹر شائر ساس | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | ایک چائے کا چمچہ |
| تیل | ¼ پیالی |

### ترکیب:

دیگچی میں تیل گرم کرکے پیاز 5 منٹ تک بھونیں۔ اس میں قیمہ' کالی مرچ' لال مرچ' مسٹرڈ پاؤڈر' ووسٹر شائر ساس' ٹماٹو پیوری اور نمک ڈال کر قیمے کا اپنا پانی خشک ہونے تک پکائیں۔ اس میں میدہ ملائیں اور چولہا بند کردیں۔ پائریکس کی ڈش کو چکنا کریں' اس میں قیمہ بچھادیں' اس پر پنیر چھڑکیں' اس کے اُوپر آلوؤں کی تہہ بچھائیں اور پہلے سے گرم اوون میں 180°C پر 20 منٹ تک پکا کر نکال لیں۔






## Coconut Macaroons

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Desiccated coconut | 3 cups |
| Egg whites | 3 |
| Sugar | 1 ¼ cups |
| Coconut essence | ½ tsp |
| Cornflour | 2 tbsp |
| Pink food colour | few drops |
| Oil | for brushing |

### Method:

- Beat egg whites in a bowl with an electric beater.
- Gradually add sugar and beat.
- Add essence and food colour.
- Mix coconut with cornflour; gradually add to egg whites while beating with an electric beater.
- When all ingredients are blended well; beat with a spoon.
- Line a baking tray with aluminum foil; brush with oil.
- Drop spoonfuls of batter on the tray at intervals.
- Bake in a pre-heated oven at 120° C for 1 hour.
- Allow to cool; dish out; serve.

## ناریل کے میکرونز

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| پسا ہوا ناریل | 3 پیالی |
| انڈے کی سفیدیاں | 3 عدد |
| چینی | 1¼ پیالی |
| ناریل کا ایسنس | ½ چائے کا چمچہ |
| کارن فلور | 2 کھانے کے چمچے |
| کھانے کا گلابی رنگ | چند قطرے |
| تیل | چکنا کرنے کے لئے |

### ترکیب:

ایک پیالے میں الیکٹرک بیٹر کی مدد سے سفیدیوں کو پھینٹیں۔ اس میں تھوڑی تھوڑی کر کے چینی شامل کرتے جائیں۔ اس میں ایسنس اور کھانے کا رنگ بھی ملا دیں۔ ناریل میں کارن فلور شامل کریں اور الیکٹرک بیٹر چلاتے ہوئے اسے تھوڑا تھوڑا کر کے سفیدیوں میں شامل کر دیں۔ جب سب اجزاء اچھی طرح مل جائیں تو چمچے کی مدد سے ملائیں۔ بیکنگ ٹرے پر المونیم فوائل سیٹ کریں، اسے تیل سے چکنا کریں۔ ایک چمچے کی مدد سے ناریل کا آمیزہ تھوڑے تھوڑے فاصلے پر رکھتے جائیں۔ ٹرے کو پہلے سے گرم اوون میں 120°C پر ایک گھنٹے تک پکا کر نکال لیں۔ تھوڑا ٹھنڈا ہو جائے تو اسے ڈش میں نکال کر پیش کریں۔




## Balochi Dry Beef

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef | 1 kg |
| Yogurt | ¼ cup |
| Turmeric powder, coriander powder | 1 tbsp each |
| Cumin powder | 1 tbsp |
| Green cardamoms (powdered) | ¼ tsp |
| Cinnamons | 2 sticks |
| Black pepper (crushed) | 1 tsp |
| Cloves | 5 |
| Garlic/ginger paste | 4 tbsp |
| Onions (finely cut) | 2 |
| Green chillies | 10 |
| Fresh coriander, mint | ½ bunch each |
| Spring onions | ½ cup |
| Water | 2 cups |
| Salt | to taste |
| Clarified butter | ¼ cup |
| Onion, tomato | (finely cut) for garnishing |

### Method:

- Blend cumin, cardamoms, cinnamons, cloves, ginger/garlic and salt in a blender.
- Boil meat with water in a pot; add coriander, tumermiric, pepper, and blended ingredients; cook till dry.
- Blend mint, spring onions, green chillies and yogurt in a blender.
- Heat clarified butter in a seperate pot; fry onions golden; keep aside. Add meat to the same pot. Fry for a few minutes.
- Add fried onion and yogurt mixture; cook till dry; dish out.
- Garnish with onion and tomato; serve.

## بلوچی سُوکھا گوشت

### اجزاء:

| | | | |
|---|---|---|---|
| گائے کا گوشت | ایک کلو | پیاز (باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| دہی | ¼ پیالی | ہری مرچیں | 10 عدد |
| پسی ہوئی ہلدی' پسا ہوا دھنیا | ایک' ایک کھانے کا چمچہ | تازہ دھنیا' پودینہ | ½' ½ گڈی |
| پسا ہوا سفید زیرہ | ایک کھانے کا چمچہ | ہری پیاز | ½ پیالی |
| پسی ہوئی چھوٹی الائچی | ¼ چائے کا چمچہ | پانی | 2 پیالی |
| دارچینی | 2 ڈنڈیاں | نمک | حسب ذائقہ |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ایک چائے کا چمچہ | گھی | ¼ پیالی |
| لونگیں | 5 عدد | پیاز' ٹماٹر (باریک کٹے ہوئے) | سجانے کے لئے |
| پسا ہوا لہسن ادرک | 4 کھانے کے چمچے | | |

### ترکیب:

بلینڈر میں زیرہ' الائچی' دارچینی' لونگیں' لہسن ادرک اور نمک یکجان کرلیں۔ دیگچی میں گوشت اور پانی ڈال کر اُبالیں۔ اس میں دھنیا' ہلدی' کالی مرچ اور پسا ہوا مصالحہ ملا کر پانی خشک ہونے تک پکائیں۔ بلینڈر میں پودینہ' ہری مرچیں' ہری پیاز اور دہی یکجان کرلیں۔ ایک علیحدہ دیگچی میں گھی گرم کریں' اس میں پیاز تل کر پلیٹ میں نکال لیں۔ اسی دیگچی میں گوشت ڈالیں' اسے چند منٹ بھونیں' اس میں تلی ہوئی پیاز اور دہی کا آمیزہ ملا کر پانی خشک ہونے تک پکا کر ڈش میں نکالیں۔ مزیدار گوشت پیاز اور ٹماٹر سے سجادیں۔








## Pot Roast with Sweet Potatoes

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Sweet potatoes | ½ kg |
| Tamarind pulp | 1 cup |
| Chaat masala | 1 tsp |
| Dried raw mango | 1 tsp |
| Green chilli | 1 |
| Fresh coriander | 2 tbsp |
| Salt | ¼ tsp |
| Fresh coriander, spring onion, green chillies | for garnishing |

### Method:

- Boil, peel and cube sweet potatoes.
- Blend chillies and coriander in a blender.
- Mix sweet potatoes, tamarind pulp, blended masala, raw mango, chaat masala and salt in a bowl; dish out.
- Garnish with coriander, spring onion and green chillies; serve.

## پوٹ روسٹ شکرقندی

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| شکرقندی | ½ کلو |
| املی کا گودا | ایک پیالی |
| چاٹ مصالحہ | ایک چائے کا چمچہ |
| امچور | ایک چائے کا چمچہ |
| ہری مرچ | ایک عدد |
| ہرا دھنیا | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | ¼ چائے کا چمچہ |
| ہرا دھنیا' ہری پیاز' ہری مرچیں | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

شکرقندی کو اُبال کر چھیلیں اور اس کے چوکور ٹکڑے کاٹ لیں۔ بلینڈر میں ہری مرچ اور ہرا دھنیا یکجان کر لیں۔ ایک پیالے میں شکرقندی' املی کا گودا' پسا ہوا مصالحہ' امچور' چاٹ مصالحہ اور نمک ملا لیں۔ اسے ہرے دھنئے' ہری پیاز اور ہری مرچوں سے سجا کر پیش کریں۔








## TUK TUK RICE

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Raw rice (crushed) | 1 cup |
| Chickpeas flour | ½ cup |
| Onion (chopped) | ¼ cup |
| Ginger (chopped) | 1 tbsp |
| Garlic (chopped) | 1 tbsp |
| Green chillies (chopped) | 2 tbsp |
| Fresh coriander (chopped) | 2 tbsp |
| Salt | 1 tsp |
| Oil | for frying |

### Method:

- Mix all ingredients in a bowl.
- Add luke-warm water to make a thick batter.
- Heat oil in a wok; fry small fritters golden; dish out; serve.

## چاولوں کے ٹک ٹک

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| کچے چاول (موٹے کٹے ہوئے) | ایک پیالی |
| چنے کا آٹا | ½ پیالی |
| پیاز (چوپ کی ہوئی) | ¼ پیالی |
| ادرک (چوپ کی ہوئی) | ایک کھانے کے چمچے |
| لہسن (چوپ کیا ہوا) | ایک کھانے کا چمچہ |
| ہری مرچیں (چوپ کی ہوئی) | 2 کھانے کے چمچے |
| دھنیا (چوپ کیا ہوا) | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | ایک چائے کا چمچہ |
| تیل | تلنے کے لئے |

### ترکیب:

ایک پیالے میں تمام اجزاء ملالیں۔اس میں نیم گرم پانی ڈال کر گاڑھا آمیزہ تیار کرلیں۔کڑاہی میں تیل گرم کریں اور اس کے چھوٹے چھوٹے پکوڑے سنہری تل کر نکالیں اور گرما گرم پیش کریں۔






## Tawa Chicken Roll

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken pieces | 250 grams |
| Chicken liver and heart | 250 grams |
| Tortillas (chapatiyan) | 4 |
| Garlic/ginger paste | 1 tbsp |
| Red chilli powder | 1 tsp |
| Red chillies (crushed) | 1tsp |
| Turmeric powder | ¼ tsp |
| Hot spices powder | 2 tsp |
| Cumin seeds | ½ tsp |
| Tamarind pulp | 2 tsp |
| Dried fenugreek leaves | 2 tsp |
| Onion (finely cut) | 1 |
| Tomato (finely cut) | 1 |
| Green chillies (finely cut) | 4 |
| Water | 1 cup |
| Salt | to taste |
| Oil | 4 tbsp |
| Fresh coriander, lemon slices | for garnishing |

### Method:

- Heat oil on an iron griddle; fry garlic and ginger. Add chicken, liver and heart; fry.
- Add water; cook till tender.
- When oil separates, add chilli powder, crushed chillies, turmeric, hot spices, cumin, tamarind pulp, fenugreek, onion, tomato, salt and green chillies.
- Place some chicken in the centre of a tortilla; roll over.
- Repeat process to make more rolls; dish out.
- Garnish with coriander and lemon; serve.

## توا چکن رول

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کی بوٹیاں | 250 گرام |
| مرغی کی کلیجی اور دل | 250 گرام |
| چپاتیاں | 4 عدد |
| پسا ہوا لہسن ادرک | ایک کھانے کا چمچہ |
| پسی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی لال مرچ | ایک چائے کا چمچہ |
| پسی ہوئی ہلدی | ¼ چائے کا چمچہ |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | 2 چائے کے چمچے |
| ثابت سفید زیرہ | ½ چائے کا چمچہ |
| املی کا گُودا | 2 چائے کے چمچے |
| قصوری میتھی | 2 چائے کے چمچے |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| ٹماٹر (باریک کٹی ہوئی) | ایک عدد |
| ہری مرچیں (باریک کٹی ہوئی) | 4 عدد |
| پانی | ایک پیالی |
| نمک | حسب ذائقہ |
| تیل | 4 کھانے کے چمچے |
| ہرا دھنیا' لیموں کے قتلے | سجانے کے لئے |

### ترکیب:

توے پر تیل گرم کر کے لہسن ادرک بھونیں۔ اس میں مرغی' کلیجی اور دل چند منٹ مزید بھونیں' پھر پانی ملا کر مرغی کی بوٹیاں گلنے تک پکائیں۔ تیل علیحدہ ہو جائے تو کُٹی اور پسی ہوئی لال مرچ' ہلدی' گرم مصالحہ' سفید زیرہ' املی کا گُودا' میتھی' پیاز' ٹماٹر' ہری مرچیں اور نمک ملائیں۔ ایک روٹی کے درمیان میں تھوڑا سا مرغی کا آمیزہ رکھیں۔ اسے لپیٹ لیں۔ اس عمل کو دہراتے ہوئے باقی رولز بھی تیار کر لیں۔ مزیدار رولز ہرے دھنیے اور لیموں کے قتلوں سے سجا کر پیش کریں۔






## Oriental Beef Kebab

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Beef mince | ¼ kg |
| Lamb mince | ¼ kg |
| Onion (finely cut) | ½ cup |
| Mint (chopped) | ¼ cup |
| Parsley (chopped) | ¼ cup |
| Hot spices powder | 1 tbsp |
| Black pepper (crushed) | ½ tbsp |
| Lemon juice | 1 tsp |
| Eggs | 2 |
| Salt | 1 tsp |
| Oil | 2 tbsp |
| Fresh coriander, fried onion | for sprinkling |

### Method:

- Mix all ingredients except oil in a chopper; with a wet palm, shape mince into long kebabs.
- Heat oil in a frying pan; carefully fry kebabs from all sides on low flame; dish out.
- Garnish with fresh coriander and fried onion; serve.

## اورینٹل بیف کباب

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| گائے کا قیمہ | ¼ کلو |
| دنبے کا قیمہ | ¼ کلو |
| پیاز (باریک کٹی ہوئی) | ½ پیالی |
| پودینہ (چوپ کیا ہوا) | ¼ پیالی |
| اجمودہ (چوپ کیا ہوا) | ¼ پیالی |
| پسا ہوا گرم مصالحہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| کُٹی ہوئی کالی مرچ | ½ کھانے کا چمچہ |
| لیموں کا رس | ایک چائے کا چمچہ |
| انڈے | 2 عدد |
| نمک | ایک چائے کا چمچہ |
| تیل | 2 کھانے کے چمچے |
| ہرا دھنیا، تلی ہوئی پیاز | چھڑکنے کے لئے |

### ترکیب:

چوپر میں علاوہ تیل باقی تمام اجزاء یکجان کرلیں۔ ہتھیلی گیلی کرکے اس میں تھوڑا سا آمیزہ لیں اور اس کے لمبوترے کباب بنالیں۔ فرائنگ پین میں تیل گرم کریں اور کباب اس میں ترتیب سے رکھیں۔ اسے ہلکی آنچ پر اُلٹ پلٹ کرکے پکائیں اور ڈش میں نکال لیں۔ مزیدار کباب ہرا دھنیا اور پیاز چھڑک کر پیش کریں۔



Tarka



## Chilli Chicken

### Ingredients:

| | |
|---|---|
| Chicken breasts (cut lengthwise) | ½ kg |
| Tomato ketchup | 1 cup |
| Chicken stock | 1 cup |
| Capsicums (cut into thin strips) | 2 |
| Green chillies (cut into thin strips) | 10 |
| Cornflour (made into paste with water) | 1 tsp |
| Garlic (chopped) | 1 tbsp |
| White vinegar | 1 tbsp |
| Black pepper (crushed) | ½ tsp |
| Soya sauce | 2 tbsp |
| Salt | ½ tsp |
| Sesame oil | 1 tbsp |
| Oil | 2 tbsp |

### Method:

- Marinate chicken with sesame oil and salt; leave overnight.
- Heat oil in a wok; fry garlic; add chicken and fry till colour changes; add stock.
- Bring to boil; add pepper.
- Gradually add cornflour while stirring; add remaining ingredients and cook for a few minutes; dish out.

## مرچوں والی مرغی

### اجزاء:

| | |
|---|---|
| مرغی کے سینے (لمبائی میں کٹے ہوئے) | ½ کلو |
| ٹماٹو کیچپ | ایک پیالی |
| مرغی کی یخنی | ایک پیالی |
| شملہ مرچیں (لمبائی میں باریک کٹی ہوئی) | 2 عدد |
| ہری مرچیں (لمبائی میں باریک کٹی ہوئی) | 10 عدد |
| کارن فلور (پانی میں گھلا ہوا) | ایک چائے کا چمچہ |
| لہسن (چوپ کیا ہوا) | ایک کھانے کا چمچہ |
| سفید سرکہ | ایک کھانے کا چمچہ |
| کٹی ہوئی کالی مرچ | ½ چائے کا چمچہ |
| سویا ساس | 2 کھانے کے چمچے |
| نمک | ½ چائے کا چمچہ |
| تل کا تیل | ایک کھانے کا چمچہ |
| تیل | 2 کھانے کے چمچے |

### ترکیب:

مرغی پر تل کا تیل اور نمک ملا کر رات بھر کے لئے رکھیں۔ کڑاہی میں تیل گرم کر کے لہسن بھونیں۔ اس میں مرغی ملا کر رنگ تبدیل ہونے تک پکائیں' پھر یخنی ڈالیں۔ اُبال آ جائے تو کالی مرچ شامل کر دیں۔ اس میں آہستہ آہستہ کر کے چمچہ چلاتے ہوئے کارن فلور ملائیں' پھر باقی اجزاء ڈال کر چند منٹ تک پکائیں اور ڈش میں نکال لیں۔

## وٹامن E سے بھرپور

قدرتی عمل تکسید کو وٹامن E کی دونوں اقسام ٹوکیوفیرول اور ٹوکوٹرائینول کینسر پیدا کرنے والے ایٹموں کے گروہ سے لڑتے ہیں۔ یہ خون میں کولیسٹرول لیول کو کم کرنے میں بھی مدد دیتے ہیں۔

## اووریزانول زیادتی

یہ ایک طاقتور عمل تکسید کو روکنے والا عمل ہے جو کہ کسی پھل یا سبزی سے بننے والے تیل میں نہیں ہوتا۔ پس یہ کنگ رائس بران آئل میں موجود ہے۔ جو کہ صرف اور صرف چاول سے بننے والے آئل میں ہوتا ہے۔

## فیٹو سیٹرول سے بھرپور

یہ بدترین کولیسٹرول (LDL - C) کو کم کرنے میں مدد دیتا ہے۔ یہ بڑی آنت' چھاتی' بڑی غدود کے کینسر کے خلیوں کو بڑھنے سے روکتا ہے۔

## مونوسیٹوریٹڈ فیٹی ایسڈ سے بھرپور

(LDL - C) MUFA) کولیسٹرول کو کم کرنے میں اور (HDL - C) کو بڑھانے میں مدد دیتا ہے۔

## موزوں ترین فیٹی ایسڈ کا مجموعہ

سبزیوں سے تیار کردہ دوسرے تیل کے مقابلے میں کنگ رائس بران آئل کو ورلڈ ہیلتھ آرگنائزیشن ترجیح دیتا ہے۔

## 100% کولیسٹرول فری

کنگ رائس بران آئل میں دل کے امراض بڑھانے والے اجزاء کا خطرہ نہیں ہے۔

## کنگ رائس بران آئل (Smoke Point)

(250C - 240) ہے جو کہ باقی تمام آئل سے زیادہ ہے۔ اپنے Smoke Point کی وجہ سے کنگ رائس بران آئل تمام تر ڈیپ فرائی اور بیکنگ کیلئے نہایت موزوں ہے۔

## مصنوعی مائع تکسید سے پاک

کنگ رائس بران آئل قدرتی مائع تکسید رکھتا ہے جس میں وٹامن E اوریزانول اور فائٹوسٹرول شامل ہے۔

## Non-GMO

چونکہ کنگ رائس بران آئل تھائی Non-GMO کی ایک قسم ہے۔ یہ ان لوگوں کیلئے بہترین انتخاب ہے جو GMO مصنوعات سے خوفزدہ ہیں۔



